نامعلوم امور کے حیرت انگیز راز اور مفید قیمتی معلومات

ماہ اپریل ۲۰۱۹ء

قیمت:- /۶۵ روپے

# روحانی دنیا

علم الحروف

ش

تثلیث
شمس و زحل

تثلیث
عطارد و زحل

دعا

عبادات ماہ شعبان

علوم روحانی دینی دنیوی اور کائناتی معلومات کا خزانہ

جاری شدہ ۱۹۳۲ء

بیادگار حضرت کاش البرنیؒ

ماہنامہ

# روحانی دنیا

منیجنگ ایڈیٹر: حارث عثمانی البرنی

نائب مدیرہ: شازلی سعید مغل

بدل اشتراک

فی پرچہ:- /۶۵ روپے سالانہ چندہ:- /۸۰۰ بذریعہ رجسٹری:- /۹۵۰ روپے

میل بذریعہ PDF سالانہ چندہ:- /۱۴۰۰ روپے

غیر ممالک ایئر میل

ابوظہبی، دوبئی، بحرین، مسقط، ایران، کویت:- /۳۲۰۰ روپے

افریقہ، برطانیہ، نیویارک (امریکہ): -/۴۲۰۰ روپے

جلد نمبر ۸۶

شمارہ نمبر ۱۲

ماہ ماہ اپریل ۲۰۱۹ء

## اس شمارے میں



فون پر رابطہ کریں صبح ۱۱ بجے سے شام ۳ بجے تک

رابطہ دفتر

فون نمبر: 021-34949944
021-32018699
0333-7202964

ای میل: ruhanidunya@hotmail.com
ruhanidunya@yahoo.com
Web site: www.ruhanidunya.com

• منیجر سرکولیشن سہیل احمد
• کمپوزنگ اصغر نظامی

خط وکتابت و ترسیل زر کا پتہ: منیجر رسالہ روحانی دنیا، ابراہیم مارکیٹ، پیر الٰہی بخش کالونی، کراچی ۷۴۸۰۰

# RUHANI DUNYA ESSENTIAL OIL

| نام اردو | English | ML | RATE |
|---|---|---|---|
| کالی تلسی | BASIL OIL | 30 | 650.00 |
| ترنج | BERGAMOT OIL | 30 | 600.00 |
| لوبان | BENZION OIL | 30 | 800.00 |
| سیاہ زیرہ | CARAWAY OIL | 30 | 550.00 |
| الائچی | CARDOMOM OIL | 30 | 600.00 |
| دیاردیودار | CEDARWOOD OIL | 30 | 500.00 |
| کافور | CHAMPHOR OIL | 30 | 650.00 |
| ساج | CLARY SAGE OIL | 30 | 1600.00 |
| دارچینی | CINNAMON OIL | 30 | 700.00 |
| لونگ | CLOVE OIL | 30 | 400.00 |
| یوکلپٹس | EUCALYPTUS OIL | 30 | 400.00 |
| بارزدبریجا | GALBANUM OIL | 30 | 1500.00 |
| گل شمدانی | GERANIUM OIL | 30 | 1500.00 |
| گل شمدانی | GERANIUM (Natural) (T/L) | 30 | 3000.00 |
| لیونڈر | LAVENDER OIL | 30 | 450.00 |
| لیمون | LEMON OIL | 30 | 450.00 |
| اذخر | LEMON GRASS OIL | 30 | 400.00 |
| عرق لیموں | LIME OIL | 30 | 460.00 |
| مشک | MUSK OIL | 30 | 800.00 |
| نارنگی شریں | ORANGE SWEET OIL | 30 | 350.00 |
| ارنڈی کی قسم | PALMA ROSA OIL | 30 | 800.00 |
| نعناع ہندی | PATCHOULY OIL | 30 | 980.00 |
| نعناع ہندی قدرتی | PATCHOULY OIL(Natural) | 30 | 1880.00 |
| نارنگی تلخ | PETIT GRAIN OIL | 30 | 850.00 |
| فل فل پودینا | PEPPERMINT MenthalOIL | 30 | 450.00 |
| فل فل پودینا سادہ | PEPPERMINT OIL | 30 | 350.00 |
| صنوبر | PINE OIL | 30 | 400.00 |
| روزمیری | ROSEMARY OIL | 30 | 580.00 |
| چوب صندل | SANDAL WOOD OIL | 30 | 12500.00 |
| ساسافارس | SASA FARAS OIL | 30 | 960.00 |
| خس خس | VETIVERT OIL | 30 | 1800.00 |
| یلینگ یلینگ | YLANG YLANG | 30 | 2280.00 |
| گھٹیا اور جوڑوں کے درد کے لئے | **Arthritis & Joints Pain Oil** | 125 | 600.00 |
| اعضاء اور نسوں کے کھچاؤ کے لئے | **Muscular Pain Relief Oil** | 125 | 800.00 |

# روحانی دنیا

ماہ اپریل ۲۰۱۹ء

# اسرار الہی

بخدا میں تم کو قسم دیتا ہوں شریعت کی حدود (احکام) کے نزدیک قائم رہو ہمارے بزرگ سردار (رسول اکرم ﷺ) کی شریعت کو پچھلے دانتوں سے مضبوط پکڑو (اس کو حاصل کرو اور اس پر عمل کرو)۔

میرا مال والفاظ زید و وہم عمرو بکر فضول ہے' شریعت کی پیروی کرنے والا زیادہ ہدایت پانے والا ہے جس نے اس کو خوش کیا اس نے مجھ کو خوش کیا۔

اللہ تعالیٰ نے سچ کہا ہے اور تیسرے بھائی کے شکم (نفس) نے جھوٹ بولا ہے۔

اے بزرگ لوگو' اگر تمام عالم دو فرقوں میں بٹ جائے دو فرقوں میں ایک میں مجھے عود' عنبر و خوشبو سے بنائیں اور دوسرا فرقہ میرے گوشت کو اس قینچی سے جو آگ سے بنی ہو کاٹیں (قینچی) میرے نزدیک یہ گروہ نقصان نہیں اٹھائے گا۔ وہ دوسرا گروہ بھی زیادہ احترام نہیں حاصل کرے گا اس لئے کہ میں ان سب کو ان کے قدر کے مطابق جانتا ہوں' جس وقت کہ جھگڑے کے ریشم (سوت) کو وہ تسلیم کی چھری سے کاٹتے ہیں وہ اللہ کا ذکر کرتے ہیں' حدیث میں آیا ہے۔

اذکرواللہ حتی یقول المجنون (اللہ تعالیٰ کا ذکر (کثرت سے) کرو یہاں تک کہ لوگ مجنون یا دیوانہ کہیں)۔

اے بزرگ لوگو' تم تحقیق سے جان لو کہ ہمارے پیغمبر ﷺ کی نبوت جس طرح ان کی زندگی میں تھی۔ اسی طرح ان کی وفات کے بعد بھی باقی ہے۔ اس وقت تک کے لئے جب تک اللہ زمین اور ہر وہ چیز جو زمین پر ہے (کا وارث ہے) سب لوگ اس شریعت کو جو سب شریعتوں کو مٹانے والی ہے اور وہ شریعت آپ ﷺ کی ہے اس کے مخاطب اور مکلّف (پیروی کے پابند) ہیں' قرآن کا معجزہ باقی ہے۔ اللہ تعالیٰ نے فرمایا ہے۔

قول لئن اجتمعت الانس والجن علی ان یا تو ابمثل ھذا القرآن لایأ نون بمثلہ کہہ دو کہ اگر سب آدمی اور سب مل کر بھی ایسا قرآن لانا چاہیں تو توایسا نہیں لا سکتے (سورہ بنی اسرائیل ۸۸)

اے بزرگ لوگو' جو کوئی سچی اور درست باتوں کو رد کرتا ہے اس شخص کی مانند ہے جس نے اللہ کے کلام کو رد کر دیا ہے' ہم اللہ پر اور اللہ کے کلام پر ایمان لائے ہیں اور ہر وہ چیز جس کو ہمارے نبی کریم ﷺ نے فرمایا اس پر ایمان لائے ہیں۔ اللہ تعالیٰ نے فرمایا ہے۔

ومن یشا قق الرسول من بعد ماتبین لہ الھدی سے لے کر نولہ ماتولیٰ ونصلہ جھنم وسأت مصیرا (سورہ النساء آیت نمبر ۱۱۵) اور جو کوئی رسول کی مخالفت کرے بعد اس کے کہ اس پر سیدھی راہ بند ہو چکی ہے اور سب مسلمانوں کے راستہ کے خلاف ہے' تو ہم اسے ادھر چلائیں گے جدھر وہ خود پھر گیا ہے اور اسے دوزخ میں ڈالیں گے اور وہ بہت برا ٹھکانا ہے۔

افضل صحابہ سیدنا ابوبکر صدیقؓ ہیں' ان کے بعد سیدنا عمر فاروقؓ ہیں' ان کے بعد سیدنا عثمان ذوالنورینؓ ہیں' ان کے بعد سیدنا علی المرتضیٰؓ ہیں۔ تمام صحابہ ہدایت پر ہیں حضرت پیغمبر علیہ الصلوۃ والسلام سے روایت کیا گیا ہے اور آپ نے فرمایا ہے کہ اصحابی کالنجوم بایھم اقتدیتم اھدیتم (میرے اصحاب ستاروں کی طرح ہیں تم ان میں سے کسی کی بھی) اقتدا کرو گے تو ہدایت پا جاؤ گے)۔

# لوح زحل

## استحکام وجمعیت کی روحانیت

## تسخیر سلطنت وفتوحات، ناموری، حکمت اور قیام واستحکام مرتبہ کے لئے مؤثر وقت

ستارہ زحل کو ترفع اور تنزل سے منسوب کیا جاتا ہے۔ جب یہ سعد ہوتا ہے تو اعلیٰ مرتبہ اور اختیارات دیتا ہے نحس ہونے کی صورت میں مصائب و آلام خوف اور ڈر کا سبق دیتا ہے۔ زحل کی نحوست سے ہر شخص زندگی میں کسی نہ کسی طرح ضرور متاثر ہوتا ہے۔ یاد رکھیئے یہ دنیا اسباب کی ہے۔ ایسا سبب ضرور تلاش کرنا چاہئے جو انسان کو مصائب سے بچائے۔ اُس کے مرتبے کو استحکام دے اور عظمت حاصل ہو۔ دنیوی مقام کے ساتھ ساتھ وہ مقام جہاں انسان ہر جگہ لاچار ہو جائے تو وہاں ایک اور سبب کو اختیار کرنا ہے وہ سبب روحانی علوم سے استمداد حاصل کرنا ہے۔ ان علوم میں خاص امتزاجی حالت سے ایسی الواح تیار کی جاتی ہے جو ذرائع اور اسباب لاتی ہیں جس سے بدقسمتی خوش قسمتی میں تبدیل ہو جاتی ہے۔ ان الواح میں سے ایک لوح زحل کی بھی ہے۔ جس کے خواص مندرجہ ذیل ہیں۔

۱۔ نحوست زحل خواہ وقتی ہو یا پیدائشی لوح کی برکت سے رفع ہوتی ہے۔

۲۔ نحوست کے بعد جلد اسباب بنانے کے لئے لوح بے انتہا موثر ثابت ہوگی۔

۳۔ تسلط بر خلق اور استحکام کے لئے کہ تنزلی نہ ہو۔

۴۔ حصول جائیداد یا جن کے پاس جائیداد نہ ٹھہرتی ہو یا زمیندار ہوں اور چاہتے ہوں کہ عزت اور جائیداد کا قیام دیتا ہے۔

۵۔ تعمیر مکان کے وقت اگر بنیاد میں رکھیں تو مضرات سے محفوظ اور مکینوں کے لئے خوشحالی رہے۔

۶۔ خلقت میں ناموری، تسخیر سلطنت، حصول مرتبہ، خلقت پر بزرگی، الیکشن میں کامیابی کے لئے۔

۷۔ وہ کاروباری افراد جن کی بڑی بڑی ملیں یا فرمیں ہیں یا جن کے ماتحت بہت ملازمین کام کرتے ہوں۔ چاہیں کہ قیام مرتبہ اور غلبہ بر مخلوق رہے۔ یہ لوح مؤثر ہے۔

خوش قسمتی اور بدقسمتی دونوں انسان کے ساتھ ہیں۔ خوش قسمتی کو سبب سے حاصل کیا جاسکتا ہے اور بدقسمتی کو سبب سے دور کیا جاسکتا ہے۔ حقیقتاً یہ رعایت خدا نے انسان کو دی ہے اس سے فائدہ اٹھانا یا نہ اُٹھانا انسان کا ذاتی کام ہے۔ کیونکہ اُس نے اسباب کے طریقے بھی سکھائے اور علم بھی دیا۔

زحل سے متعلق اسباب کو اختیار کرنے کے لئے چاندی کی لوح اور خاص اوقات میں اس لوح کے نقوش اس پر اُتارنے ہوں گے پھر اگر اس لوح کو پاس رکھا جائے تو ایک مخفی اثر رکھنے والی باقوت چیز آپ کی زندگی کو بدل دے گی۔ جلد یا بدیر اُس کے اثرات خود دیکھیں گے۔ لازماً دوسروں سے آپ اپنے اپ کو مختلف قوت اور خوشی کا مالک پائیں گے۔

جو لوگ دفتر سے لینا چاہیں تو لوح کا ہدیہ علاوہ محصول ڈاک کے ارسال کردیں۔ ہدیہ نام مع والدہ لکھیں۔

اب سختی کا وقت خصوصاً جوزا، سرطان، قوس، جدی کے لئے ہے اُن کو ضرور بنوانا چاہئے۔ باقی لوگوں کو آئندہ کے تحفظ کے لئے ضرور تیار کروانا چاہئے۔

اپنا نام معہ والدہ کا نام 0333-7202964 پر میسج کریں۔ اور رقم منی آڈر حارث عثمانی البرنی کے نام کا ارسال کریں

# حضرت خواجہ قطب الدین بختیار کاکیؒ

حضرت خواجہ معین الدین چشتیؒ اپنے برگزیدہ مرید کی آتشِ شوق بجھانے دہلی تشریف لائے- آپ کی تشریف آوری کی اطلاع سے سارا شہرامنڈ کرآپ کی زیارت کے لئے جمع ہوگیا- تمام خواص وعوام آپ کے دیدار سے مشرف ہونے کے لئے خدمت میں حاضر ہوئے مگر دہلی کے شیخ الاسلام شیخ نجم الدین صغریٰ نہیں آئے- شیخ نجم الدین صغریٰ حضرت خواجہ عثمان ھرونی کے مرید تھے- خواجہ معین الدین چشتی کے پیر بھائی اور تعلق بھی رکھتے تھے اور برگزیدہ حضرات میں شمار کئے جاتے تھے- لیکن حضرت خواجہ قطب الدین کی مقبولیت اور دینی وجاہت نے آپ کے دل میں رشک وحسد کی آگ بھڑکا دی' حضرت خواجہ قطب الدین کے دہلی تشریف لانے کا مقصد حقیقت میں اپنے پیرومرشد خواجہ معین الدین چشتی سے شرف ملاقات حاصل کرنا اور اپنی کوششوں سے مستفید ہونا تھا-

حضرت خواجہ معین الدین چشتی نے دیکھا کہ شیخ نجم الدین صغریٰ نہیں آئے تو آپ خود ان کے مکان پر ملنے کے لئے گئے تو وہ اپنے صحن میں ایک چبوترہ بنوا رہے تھے- جب خواہ معین الدین کی نظران پر پڑی تو جیسا کہ انہیں پیش آنا چاہئے تھا گرم جوشی سے پیش نہیں آئے- ان کی سردمہری کو دیکھ کرحضرت خواجہ معین الدین نے ان سے فرمایا- شاید شیخ الاسلامی نے تمہارا دماغ خراب کردیا ہے- شیخ نجم الدین نے جواب دیا کہ میں تو آپ کا وہی مخلص اور قدیم نیازمند ہوں' لیکن آپ نے شہر میں اپنا ایک ایسا مرید چھوڑا ہے' جو میرے شیخ الاسلامی کو کسی درجے میں بھی شمار نہیں کرتا- انکی یہ بات سن کر حضرت خواجہ معین الدین چشتیؒ نے تبسم فرمایا اور کہا اچھا تم پریشان مت ہو- بابا قطب الدین کو میں اپنے ہمراہ لے جاؤں گا- یہ وہ زمانہ تھا کہ خواجہ قطب الدین کے کمال کی شہرت کی دھوم مچی ہوئی تھی اور تمام اہل شہران کے بے حد معتقد تھے- جب حضرت خواجہ معین الدین چشتی گھر واپس آئے تو آپ نے خواجہ قطب الدین سے فرمایا- بابا بختیار' تم ایک دم اس قدر مشہور ہوگئے ہو کہ لوگ تمہاری شکایت کرنے لگے ہیں- لہذا تم یہاں سے چلو اور اجمیر میں رہو- میں تمہارے سامنے کھڑا رہوں گا- خواجہ قطب الدین نے عرض کیا کہ مخدوم' میری کیا مجال کہ آپ میرے سامنے کھڑے رہیں اور میں بیٹھا رہوں' پس آپ کے ارشاد کے مطابق حضرت خواجہ قطب الدین اپنے شیخ کے ہمراہ اجمیر روانہ ہوئے' جب اس کی شہرت ہوئی کہ خواجہ قطب الدین دہلی سے جارہے ہیں تو تمام دہلی میں کہرام مچ گیا- تمام اہل شہر سلطان شمس الدین التمش کے ساتھ پیچھے پیچھے روانہ ہوئے- جہاں کہیں خواجہ قطب الدین کے قدم مبارک پڑتے تھے مخلوق اس زمین کی خاک کو تبرک سمجھ کر اٹھالیتی تھی اور سب لوگ نہایت آہ وزاری کررہے تھے-

حضرت خواجہ معین الدین چشتی نے جب لوگوں کی یہ حالت دیکھی تو فرمایا- بابا بختیار تم اسی مقام پر رہو کہ لوگ تمہارے لئے پریشان اور بے چین ہیں- مجھے یہ گوارا نہیں کہ اتنے دل تمہارے لئے خراب اور کباب ہوں- میں نے اس شہر کو تمہاری پناہ میں چھوڑا ہے- آپ کے اس حکم کے بعد سلطان شمس الدین التمش نے حضرت خواجہ معین الدین چشتی کی قدم بوسی کی سعادت حاصل کی اور حضرت خواجہ قطب الدین کے ہمراہ خوشی خوشی شہر لوٹے اور حضرت خواجہ معین الدین اجمیر کی طرف روانہ ہوئے-

اپنے پیرومرشد خواجہ معین الدین کی وفات سے پہلے خواجہ قطب الدین دہلی سے اجمیر جاکر آخری ملاقات دیدار سے مشرف ہوئے' دوران قیام میں اجمیر میں ایک روز خواجہ معین الدین چشتی اپنے مریدین وخلفاء کے حلقہ میں تشریف لائے- خواجہ قطب الدین کو اپنے قریب بٹھایا اور فرمایا اب چندروز میں میں اس عالم فانی سے کوچ کرجاؤں گا- اس کے بعد اپنے کاتب سے فرمایا کہ ایک فرمان خواجہ قطب الدین بختیار کے نام تحریر کرو کہ وہ دہلی جائیں- میں نے خلافت اور سجادہ خواجگان ان کو عطا کیا- اس کے بعد خواجہ قطب الدین سے ارشاد فرمایا کہ تمہارا مقام دہلی ہے اور فرمان حوالہ کیا' پھر حکم کیا آگے آؤ- آپ آگے آئے تو اپنے دست مبارک سے اپنی دستار آپ کے سر باندھی اور حضرت خواجہ عثمان ہرونیؒ کا عصاء اپنا قرآن مجید اور مصلّےٰ عنایت فرمایا اور ارشاد فرمایا کہ حضورﷺ کی امانت خواجگان چشتیہ کے پاس تھی جو مجھ کو ملی تھی میں نے تمہیں سونپی' تم اس کا حق اسی طرح ادا کرنا جیسا کہ اور خواجگان چشتیہ ادا کرتے ہیں تاکہ حشر کے روز میں مشائخ کے روبروشرمندہ نہ ہوں- حضرت قطب الدین نے ان تمام باتوں کو قبول کیا اور دو رکعت نماز ادا کی- اس کے بعد حضرت خواجہ معین الدین اجمیری نے مرید کا ہاتھ پکڑا اور آسمان کی طرف روئے مبارک اٹھا کر ارشاد فرمایا' اللہ کو سونپا اور تمہیں اپنی منزل پر پہنچادیا-

حضرت خواجہ قطب الدین اپنے پیرومرشد سے رخصت ہوکر دہلی تشریف لے آئے- دہلی آئے چالیس روز ہوئے تھے کہ اجمیر شریف سے قاصد خبر لایا کہ پیرومرشد حضرت خواجہ معین الدین چشتی اجمیری وصال کرگئے-

سلطان المشائخ نظام المشائخ نظام الدین اولیاء فرماتے ہیں کہ ''خواجہ قطب الدین عبادت و ریاضت میں مشغول رہا کرتے تھے- سونا بالکل ترک کردیا تھا- یہاں تک کہ بستر راحت پر کبھی کسی

نے آپ کو آرام کرتے ہوئے نہیں دیکھا' شروع زمانہ میں نیند کے غلبہ کے بعد تھوڑی دیر سو لیتے تھے-لیکن آخری عمر میں وہ بھی بیداری میں بدل گیا اور اکثر زبان مبارک پر جاری ہوتا تھا کہ اگر کبھی میں سوجاتا ہوں تو سخت زحمت و تکلیف اٹھاتا ہوں-

صاحب اخبار الاخیار میں شیخ عبدالحق محدث دہلویؒ آپ کی عبادت و ریاضت کے متعلق فرماتے ہیں' آپ کے شغل حق کی یہاں تک نوبت پہنچ گئی تھی کہ جب کوئی آپ کی زیارت کیلئے آتا تو تھوڑی دیر ٹھہر کر ہوش میں آتے اور پھر مشغول حق ہوجاتے یا کبھی اپنے آئندہ کے حال میں کچھ فرمادیتے- پھر زائرین سے معذرت کرکے اسے رخصت کردیتے اور ذکر حق میں مشغول ہوجاتے' حضرت سلطان المشائخ فرماتے ہیں کہ حضرت خواجہ قطب الدین کے پاس ایک چھوٹا لڑکا تھا- اس کا انتقال ہوگیا- لوگ اس بچے کو دفن کرکے آپ کی خدمت میں واپس آئے تو آپکے کان میں بچے کی ماں کے رونے کی آواز پہنچی- آپ نے شیخ بدر الدین غزنوی سے پوچھا کہ رونے کی آواز کیسی ہے- شیخ بدرالدین غزنوی نے آپ کو بچے کی وفات کی خبر دی اور بتایا کہ بچے کی ماں اس کے غم میں رو رہی ہے- یہ سن کر آپ افسوس کرتے رہے- شیخ بدرالدین غزنوی نے پوچھا کہ یہ افسوس کیسا' آپ نے فرمایا مجھے اب یاد آتا ہے کہ میں کیوں اس بچے کی بقا کی التجا حق تعالیٰ سے نہیں کی- اگر میں التجا کرتا تو ضرور اپنی مراد پالیتا- سلطان المشائخ نے فرمایا' دیکھو کہ آپ کو دوست کی یاد میں کس درجے کا استغراق تھا کہ اپنے بیٹے کی زندگی اور موت کی بھی خبر نہ تھی-

سلطان المشائخ فرماتے ہیں کہ ایک دن ایک شخص نے حضرت خواجہ قطب الدین کی خدمت میں اپنے افلاس اور بے نوائی کی شکایت کی حضرت خواجہ نے اسے فرمایا کہ اگر میں یہ کہوں کہ میری نگاہ اللہ کے عرش تک پہنچتی ہے تو کیا تو اس کا یقین کرے گا- اس شخص نے کہا ہاں بلکہ اس سے بھی کچھ زیادہ' آپ نے فرمایا اچھا اب تو مجھ پر اس قدر یقین رکھتا ہے تو میں تجھ سے کہتا ہوں کہ وہ اسی ٹکے چاندی کے جو تو نے اپنے گھر میں رکھے ہوئے ہیں پہلے اسے خرچ کر پھر شکایت کرنا- وہ شخص آپ کی بات سن کر سخت شرمندہ ہوا اور شرم سے نیچی نگاہیں کئے ہوئے واپس لوٹ گیا-

حضرت خواجہ قطب الدین فرماتے ہیں کہ ایک وقت میں اور قاضی حمید الدین ناگوری ہم سفر تھے' جب ہم دریا کے گھاٹ پر پہنچے تو مجھے بھوک معلوم ہوئی-تھوڑی دیر گزری تھی کہ ایک بکری دو جو کی روٹیاں منہ میں لے کر آئی- پھر اس نے وہ روٹیاں ہمارے سامنے رکھیں اور لوٹ گئی- ہم دونوں نے وہ روٹیاں کھائیں اور آپس میں کہنے لگے کہ یہ بکری غیب سے بھیجی گئی تھی- اسی اثنا میں ایک بچھو دریا کے کنارے کنارے آیا اور اس نے خود اپنے کو پانی میں گرالیا اور گذر گیا- ہم اس بچھو کے متعلق سوچنے لگے اور ہم نے کہا کہ اس میں بھی اللہ کی کوئی حکمت ہوگی- آؤ ہم بھی اس کے پیچھے چلیں' ہم نے دعا کے لئے ہاتھ اٹھائے- اللہ تعالیٰ کے حکم سے دریا شق ہوگیا اور دریا میں خشک زمین پیدا ہوگئی- ہم نے اسی راستے سے دریا کو پار کیا- پھر ہم نے ایک درخت کے نیچے ایک آدمی کو سوتے ہوئے دیکھا- اچانک ایک سانپ آیا تاکہ اس آدمی کو کاٹ کر ہلاک کردے- یہ بچھو جو اس کی تاک میں تھا اپنی جگہ سے اچھلا اور اس نے قبل اس کے کہ وہ آدمی کو ہلاک کرے اس بچھو نے اس سانپ کو ہلاک کردیا اور ہماری نظروں سے غائب ہوگیا- ہم اس آدمی کے قریب گئے تاکہ معلوم کریں کہ یہ بزرگ کون ہے- ہم نے دیکھا کہ ایک مست شراب پیئے ہوئے تے میں لتھڑا ہوا پڑا ہے- ہم شرمندہ اور متعجب ہوئے کہ ایسے نافرمان مرد کی اللہ تعالیٰ کی طرف سے اس قدر حفاظت کی جارہی ہے- یکایک ہاتف نے غیبی آواز دی کہ اگر ہم بھی صرف مصلحین اور پارساؤں کی حفاظت کریں تو مفسدین اور گنہگاروں کی کون حفاظت کرے گا- ہم اسی غور و فکر میں تھے کہ وہ آدمی بیدار ہوا- ہم نے اس کی ساری کیفیت اس سے بیان کی وہ شخص نہایت شرمندہ ہوا اور اس نے اسی وقت برے افعال سے توبہ کی اور واصلان حق میں سے ہوگیا-

اس واقعہ کے بیان کرنے کے بعد حضرت خواجہ قطب الدین نے فرمایا کہ اے درویش' جب ہدایت کا وقت آتا ہے اور اللہ تعالیٰ کے لطف و مرحمت کی ہوائیں چلنے لگتی ہیں تو اس وقت ایک لاکھ خراباتی گنہگار صاحب سجادہ ہوجاتے ہیں' اگر خدانخواستہ اس کے قہر کی ہوائیں چلتی ہیں تو وہ سو ہزار سجادہ نشینوں کو بھکا کر خرافات گناہوں میں لے جاتی ہیں-

حضرت خواجہ معین الدین چشتی اجمیری کے صاحبزادوں کو ایک گاؤں اجمیر کے قریب بطور جاگیر ملا تھا-لیکن بعد میں مقطع داروں (حکومت کے کارندوں) نے انہیں بے دخل کردیا تھا- اس لئے ضروری ہوا کہ کوئی شخص بادشاہ کے پاس جاکر اس کی بحالی کا حکم لائے- اس لئے ان کی اولاد میں سے ایک شخص اجمیر سے دہلی حضرت خواجہ قطب الدین کے پاس آیا- حضرت خواجہ قطب بابا نے کہا' تمہیں بادشاہ کے پاس جانے کی ضرورت نہیں میں خود جاکر بحالی کا حکم لاتا ہوں- چنانچہ حضرت خواجہ قطب بابا خود بادشاہ شمس الدین التمش کے پاس گئے- بادشاہ آپ کو دیکھ کر حیران رہ گیا کہ جن سے باوجود التجا کے ملاقات کی اجازت حاصل نہ ہوتی تھی- آج یہ خود تشریف لائے ہیں جب ملاقات ہوئی تو آپ نے التمش سے اپنی آمد کا مدعا بیان کیا' التمش نے اسی مجلس میں گاؤں کی بحالی کا فرمان اشرفیوں کے توڑوں کے ساتھ آپ کے حوالے کیا- اس مجلس میں علاقہ اودھ کا حاکم رکن الدین حلوائی حضرت قطب بابا سے اونچے مقام پر بیٹھا ہوا تھا یہ امر سلطان التمش کو ناگوار گزرا- آپ نے نور باطنی سے بادشاہ التمش کی ناگواری کو معلوم کرکے فرمایا کہ جب حلوا اور کاک (روٹی) موجود ہوں تو حلوا کاک کے اوپر ہوتا ہے- اگر حلوائی کاکی سے اوپر بیٹھ گیا تو اس سے کیا فرق پڑتا ہے- شیخ علی سکریؒ کی خانقاہ میں محفل سماع گرم تھی حضرت خواجہ

قطب الدین بھی اسی محفل میں حاضر تھے۔ قوال نے یہ شعر گایا۔

کشتگان خنجر تسلیم را
ہر زمان از غیب جان دیگر است

(خنجر تسلیم ورضا کے شہیدوں کو ہر گھڑی غیب سے ایک نئی زندگی عطا ہوتی ہے)۔

حضرت خواجہ قطب الدین پر اس شعر سے ایک وجد طاری ہوا اور چار شبانہ روز اسی شعر سے عالمِ تحیر میں مبتلا رہ کر پانچویں رات رحلت فرما گئے' میر حسن دہلوی نے اسی زمین کی غزل میں اس قصہ کی طرف اشارہ کیا ہے۔

جان بریں یک بیت دادہ است آن بزرگ
آرے ابن گوہر زکانے دیگر است

(اسی ایک شعر پر اس بزرگ نے جان دے دی' یقیناً یہ موتی کسی دوسری کان کا ہے)۔

حضرت خواجہ قطب الدین بختیار کا کیؒ کا وصال ۱۴ربیع الاول ۶۳۳ھ مطابق ۱۲۳۵ء ہے۔

شیخ بدرالدین غزنوی کہتے ہیں کہ میں اس رات خواجہ قطب الدین کے پاس حاضر تھا۔ جب آپ کی وفات کا وقت قریب آیا تو اس وقت مجھ پر کچھ غنودگی طاری تھی۔ اسی عالم میں میں نے خواب میں دیکھا کہ حضرت خواجہ قطب الدین اپنے مقام سے اٹھ کر اُوپر کی جانب جا رہے ہیں اور مجھ سے فرما رہے ہیں' بدرالدین' اللہ کے دوستوں کو موت نہیں آتی' جب میں بیدار ہوا تو میں نے دیکھا کہ حضرت خواجہ قطب الدین دار البقا کو کوچ فرما چکے تھے۔

حضرت خواجہ قطب الدینؒ اپنی کتاب ''دلیل العارفین'' میں لکھتے ہیں کہ جمعرات کے دن اجمیر کی جامع مسجد میں مجھے اپنے شیخ کی قدم بوسی کا شرف حاصل ہوا۔ مجلس میں درویش' مرید اور عزیزان اہل صفہ حاضر تھے۔ ملک الموت کے بارے میں بات چیت ہو رہی تھی تو آپ نے فرمایا' موت کے بغیر دنیا کی ذرہ برابر قیمت نہیں' دریافت کیا یہ کیسے فرمایا۔''اس لئے کہ موت ایک پل ہے جسے عبور کر کے حبیب حبیب سے ملتا ہے'' پھر فرمایا ''کہ دوستی دل سے ہوا کرتی ہے نہ کہ زبان سے' جو چیز تمہیں معلوم ہیں خاموشی اختیار کرو تو عرش کے گرد طواف کرنے لگو''۔

حضرت خواجہ قطب الدین بختیار کا کیؒ کے اقوال وارشاد۔

''یہ کیسے ہوسکتا ہے کہ آدمی آلائش نفسانی بھی رکھے اور اللہ کی بارگاہ میں باریاب بھی ہو''۔

جو درویش خالق کے لئے نہیں بلکہ خلق کیلئے عمدہ لباس پہنے وہ راہ سلوک کا رہزن ہے اور جو نفس کیلئے اچھا کھانا کھائے وہ جھوٹا اور خود پرست ہے۔ جو امراء کے ساتھ بیٹھتا ہے وہ مرتد طریقت ہے اور جو نفس کیلئے خوب سوتا ہے اسے اس نعمت سے کچھ نہیں ملا۔ درویش کا فاقہ اس کے اختیار میں ہے اور دنیا اسے دی گئی ہے کہ جس طرح چاہے خرچ کرے وہ اپنے لئے بھی خرچ کر سکتا ہے مگر ایسا نہیں کرتا بلکہ دوسروں کو دیتا ہے اور خود فاقہ کرتا ہے۔ جس سے اس کے کام میں ترقی ہوتی ہے۔

چار چیزیں گوہر نفس ہیں' درویشی جو تونگری دکھائی دے' بھوک جو سیری نظر آئے' غم جو خوشی نظر آئے اور باوجود دشمنی کے دوستی کا برتاؤ کرے۔

شیخ کے دل میں اتنی قوت اور صحت ضمیر ہونی چاہئے کہ اپنے مرید کے سینے کے زنگار اور اس کی آلودگی اور آرائش دنیا کو اپنی باطنی قوت سے پاک کردے۔ تاکہ اس میں دغا' فریب' کھوٹ' حسد' برائی یا کدورت باقی نہ رہے۔ پھر اسے معرفت کے اسرار سے آگاہ کرے۔ اگر یہ نہ ہو تو پیر و مرید دونوں گمراہی کے راستے پر ہیں۔

دعا دو قسم کی ہوتی ہے۔ نیک و بد' کسی کے حق میں بددعا نہ کرنی چاہئے۔ نیک دعا بہت اچھی ہے۔خصوصاً وہ جو بزرگوں کی زبان سے نکلے۔

# ش

اگر کسی کو اعمال کا شوق ہو تو حروف تہجی کے اعمال ہی اس کو کافی ہیں اور ہر ضرورت پر کام آتے ہیں بشرطیکہ اس حروف کی زکات ادا کی جا چکی ہو۔ خواہ وہ اکبر ہو یا اصغر۔ اب تک اٹھارہ حروف کے اعمال اور خواص دیئے جا چکے ہیں۔ اب حرف ش کا بیان کیا جاتا ہے اس کے عدد تین سو ہیں۔ حکمائے فلاسفہ کے نزدیک یہ حرف آتشی ہے۔ حروف آتشی سے مل کر تقویت پاتا ہے۔ اور بادی سے مل کر قوی المزاج ہو جاتا ہے اور حروف آبی اس کے دشمن ہیں۔

اس حرف طبع گرم اور ناطق ہے پیوست اس کی حرارت کے ساتھ معتدل ہے۔ حرف نحس اکبر ہے۔ بغض وعداوت میں کام دیتا ہے۔ خواص سریع الاثر ہیں۔ جب اس کی زکات دینا چاہیں تو جب چاند منزل بلدہ میں داخل ہو تو ادا کرے۔ چاند ہر ماہ منزل بلدہ میں داخل ہوتا ہے لہٰذا ایک منزل کا وقت اندازاً ۲۴ گھنٹے ہوتا ہے۔ برنی تقویم ۲۰۱۹ء میں دیکھو۔

زکات کے لئے اسے باموکل پڑھتے ہیں۔

**اجب یاھمرائیل بحق یاشین**

اس منزل کے اوقات کے اندر ۴۴۴۴ مرتبہ پڑھ لیں گے تو اس حرف شین کی زکات اصغر ادا ہو جائے گی۔ اب عامل کو اختیار ہے کہ وہ جب چاہے حرف شین کے عملیات سے کام لے سکے گا۔ بخور بوقت زکات اور بوقت عمل جلانا چاہئے۔ اس کا بخور عود اور سنبل ہے۔

**خواص اس کے یہ ھیں**

# علم الحروف

جس وقت قمر منزل سعید پر ہو مشتری شرف میں ہو اور قمر تمام نحوست سے بری ہو تو حرف شین کے نقش کو قلعی کی لوح پر لکھے اور اپنے پاس رکھے تو تمام امراء ملوک اور حکام کے نزدیک قدر و منزلت پائے۔ حرف شین کی اس لوح سے فائدہ اٹھانے کے لئے عرصہ تک انتظار کرنا پڑتا ہے تو وقت ہاتھ آتا ہے۔

اگر دو شخصوں کے درمیان عداوت کرنا ہو تو برج عقرب پانچ درجہ طلوع ہو تو ان دونوں کے نام معہ والدہ لکھے اور ان کے ہمراہ تین شین کاغذ پر لکھے اور دریا میں ڈال دے تو دونوں میں عداوت قائم ہو جائے لکھتے وقت افیون کا بخور جلائے۔

اگر حاملہ کا حال معلوم کرنا ہو کہ لڑکا ہو گا یا لڑکی تو شب جمعہ کو دو سو بار پڑھ کر حروف شین کو تین بار لکھے اور حاملہ کا نام معہ والدہ لکھ کر سر کے نیچے رکھ کر سوئے تو جنس مولود کا علم ہو گا۔

جب آفتاب برج حمل ہو تو اتوار کا دن ہو اس حرف کو تیرا بار لکھ کر عنبر کی خوشبو لگا کر سر پر باندھے تو خدا اس پر ہیبت نازل کرے جو دیکھے اس کی محبت و اطاعت کرے۔

جو شخص اس کے مرکب حرفی کو تکسیر کر کے جمعہ کی ساتویں ساعت میں ایسے تانبے پر کندہ کرے جس پر سونے کا ملمع ہو اور اپنے پاس رکھے تو جن و انس اس سے محبت کریں۔

اگر کسی شخص یا بہت سے شخصوں کے نام کے حروف علیحدہ علیحدہ کر کے ہر ایک کے درمیان حرف ش تانبے کی تختی پر لکھے اور آگ کے قریب لے جائے تو وہ لوگ اس کے پاس آنے کو بیقرار ہو جائیں۔

جو شخص اس کے حروف ہجا کو تکسیر کر کے مثلث میں ریشم پر لکھے لوبان کا بخور جلائے اور اس کے گرد یہ آیت لکھے۔

اَلَّا یَسۡجُدُوۡا لِلّٰہِ الَّذِیۡ یُخۡرِجُ الۡخَبۡءَ فِی السَّمٰوٰتِ وَالۡاَرۡضِ ہ

اور اس کو سفید مرغ کی گردن میں باندھ کر اس مکان میں چھوڑ دے جہاں دفینہ کا گمان ہو یا جادو کے گڑے ہونے کا شک ہو تو وہ مرغ اس جگہ پر کھڑے ہو کر تین بار بانگ دے گا اور پنجوں سے کرید دے گا۔ حرف کی تکسیر یہ ہے۔

| | | |
|---|---|---|
| ش | ی | ن |
| ی | ن | ش |
| ن | ش | ی |

اگر اس حرف کو اسمائے شبینہ مثل شکور شہید وغیرہ کے ساتھ لکھ کر اپنے پاس رکھے تو ہیبت اور عزت اس کو نصیب ہو۔

دو شخصوں میں صلح کرانے کے لئے نیک ساعت میں کام کرنا چاہئے اور بغض کے لئے معکوس حرف لکھیں تو زیادہ مناسب ہو گا۔

جس وقت قمر برج قوس میں ہو اور منحوس ستارہ سے متصل نہ ہو تو نام مطلوب معہ والدہ کے ساتھ حرف شین ۲۳ مرتبہ لکھ کر کسی جگہ دفن کرے تو وہ مطیع و مہربان ہو۔

اگر ہرن کی جھلی پر یا سفید کاغذ پر تین شین، بارہ الف و چار (ھ) اور چار (ب) مشک و زعفران سے لکھ کر پاس رکھے تو مقبول خلائق ہو۔

اگر چاہے کہ معلوم کرے عورت کو حمل ہے یا نہیں تو بوقت خواب اس حرف کو معہ موکل بائیس بار پڑھے اور مطلب کہے تو خواب میں حال معلوم ہوگا۔

اگر کسی چیز پر پڑھ کر حاملہ عورت کو کھلائے تو وضع حمل میں آسانی ہو۔

اگر ۴۹ نان بنائے اسی قدر ٹکڑوں پر حرف لکھے ہر کاغذ کو نان میں رکھ کر پکائے اور وہ نان ان لوگوں کو کھلائے جن کی زبان بندی کرنی ہو یا ان کو دوسروں کو بھی کھلادے تو بھی زبان بندی ہوجائے گی۔ ایک کاغذ پر نام مخالف کا معہ والدہ لکھے۔

حرف شین کا دن سوموار ہے۔ ملائکہ میں ان کا تعلق میکائیل سے ہے۔ موکل علوی شدحائیل ہے۔ موکل سفلی ابوالنور ہے۔ عون اس کا مرۃ الابیض بن الحارث ہے۔ جب بھی عمل خیر یا شر کا مطلوب ہو ان سے کام لینا چاہئے۔ البتہ اعمال شر میں یہ حرف بہت شدید ہے۔

## پتھروں کے سحری خواص

ان لوگوں کے لئے بہترین کتاب ہے جو اپنے مقسومی پتھروں کو جاننا چاہتے ہیں۔

درجہ اول کے ۹ - درجہ دوم کے ۳۵ - اور درجہ سوم کے ۸۳ جواہرات کے اقسام، رنگ، خواص، ماہیت اوران کے

### عجوبہ خواص سحری وفوائد طبی

جواہرات کا کواکب سے تعلق اوران کا سعد ونحس جاننا برتھ اسٹون معلوم کرنا، رنگوں کے استعمال کا نظریہ حصول برکات کے لئے جواہرات کے پہننے کا طریقہ اعتقادات اور حقائق

قیمت =/۲۸۰ روپے۔

محصولڈاک =/۶۵ روپے

اوراق پبلشرز اینڈ پرنٹرز کراچی

## عملیات جفر کا سریع التاثیر نقش

# فتحنامہ

(خدانخواستہ) اگر بدقسمتی اور گردش ایام نے احاطہ کیا ہوا ہے۔ کام بن بن کر بگڑتے جاتے ہیں۔ کرنا کچھ ہوتا ہے ہوتا کچھ ہے۔ کسی مقدمہ کی وجہ سے پریشانی ہے۔ دشمن نے تنگ کیا ہوا ہے۔ روپیہ پانی کی طرح صرف ہورہا ہے۔ گھر سے بیماری نہیں جاتی۔ یا کسی پیچیدہ مرض میں ڈاکٹروں اور حکیموں سے تنگ آچکے ہیں۔ پردیس میں کسی دشمن کا ڈر لگا ہوا ہے۔ روزگار کے ہاتھوں نالاں ہیں۔ بہت ہاتھ پاؤں مارتے ہیں مگر ناامیدی اپنا منہ دکھاتی ہے۔ پیسہ ہاتھ میں نہیں ٹھہرتا۔ آتا ہے اور نکل جاتا ہے۔ بے برکتی کا گھر میں ڈیرہ ہے۔ کاروبار چلتے چلتے رک گیا ہے۔ یا بندھا ہوا ہے۔ قرض ادا ہونے کی کوئی صورت نظر نہیں آتی۔ صحت دن بدن بگڑتی جارہی ہے۔ آئے دن کوئی نہ کوئی بیماری گھیرے رہتی ہے۔ نامعلوم طور پر دل ڈوبتا رہتا ہے کہ نامعلوم کیا ہونے والا ہے۔ گھر میں ہروقت تو تو میں میں لگی رہتی ہے اور ایک تلخی سی موجود رہتی ہے۔ غرضیکہ کسی قسم کی دنیاوی پریشانی ہے تو نقش معظم

## فتحنامہ

بنواکر پاس رکھیں۔ اس کے پاس ہوتے ہوئے ایسا محسوس ہوگا کہ کوئی غیبی طاقت گردوپیش ہے۔ آپ اپنے کاموں کو حیرت انگیز طور پر بنتا دیکھ کر حیران رہ جائیں گے اور تھوڑے ہی عرصہ میں زندگی کی بیشتر مسرتیں حاصل ہوجائیں گی۔ فتحنامہ کے اثرات کبھی فیل نہیں ہوتے میرا یہ برسوں کا معمول ہے۔ ضرورت پڑے تو اس نعمت عظمی سے ضرور فائدہ اٹھائیں اور اپنے نام کا فتحنامہ بنواکر پاس رکھیں اور علم جفر کے اس معجزہ کو آزمائیں۔ تمام عمر کے لئے ایک نقش کفایت کرتا ہے۔ اپنی مشکلات مفصل لکھیں۔ نام مع والدہ ہمراہ ہو۔ ہدیہ =/۱۶۰۱ روپے۔ محصول ڈاک ۶۵ روپے۔ ہدیہ ہر حالت میں پیشگی روانہ کریں۔

مینجر روحانی دنیا۔ کراچی

# لوح تحفظ

### حروف نورانی کی ایک معجزاتی لوح

تحفظ سحر و جادو، دشمنان و شیطان سرکش و حادثات اتفاقیہ موجودہ دور مخدوش ہے۔ زندگی کے حادثات سے کوئی شخص محفوظ نہیں۔ کسی وقت بھی کچھ ہوسکتا ہے۔ تحفظ کے لئے اسمائے نورانی کی ایک لوح تیار کرتا ہوں۔ جس کے فوائد حسب ذیل ہیں۔

جسمانی حادثہ سے تحفظ کرتی ہے۔ حادثہ واقع بھی ہو تو جسم کو ایذا نہیں پہنچتی۔

جس کے پاس ہو جادو، سحر، نظر بد اور حاسدوں کے حسد سے بچاتی ہے۔

اگر بچوں کے گلے میں رکھیں تو اغوا سے بھی بچاتی ہے۔

اگر دلہن کے پاس ہو تو نظر بد اور جادو کے اثر سے محفوظ رکھتی ہے۔

قرآن کریم کا تحفظ اللہ پاک نے انہی حروف مقطعات سے جو حروف نورانی کے حکمات ہیں۔ اس کی تاثیر واضح اور مکمل ظاہر ہوتی ہے۔ بے شمار حیرت انگیز واقعات حاملان لوح نے لکھے ہیں۔ ہدیہ کاغذ ۲۵۰۰ روپے اور ہے۔ یہ چاند کے پہلے چودہ دنوں میں تیار ہوسکتی ہے۔

مینجر روحانی دنیا کراچی




قسط نمبر۴

# یہ سال کیسا گزرے گا

## نمبر ۶ و نمبر ۷ رکھنے والوں کا سال

علم الاعداد کے ذریعے خوشیوں اور کامیابیوں کے حصول کے لئے رہنمائی حاصل کی جا سکتی ہے اس سلسلے میں ہم ایک شارٹ کٹ تیکنیک دے رہے ہیں جو آپ کی رہنمائی کریگی اور یہ بتائے گی کہ کسی بھی سال میں آپ کو کیسے حالات درپیش ہوں گے اور کون سی ذاتی خامیاں آپ کو مشکلات سے دوچار کرسکتی ہیں ان حالات میں روز مرہ کے مسائل سے کس طرح نبرد آزما ہوا جا سکتا ہے۔

اس سلسلے میں مندجہ ذیل معلومات کی ضرورت ہوگی جو اعداد کے اس سادہ نظام کی بنیاد ہیں۔

(۱) سال کا عدد (یا اس سال کا عدد جس میں آپ کو رہنمائی کی ضرورت ہے)

(۲) آپ کی تاریخ پیدائش اور ماہ پیدائش (سال پیدائش کی ضرورت نہیں)

سال کے اعداد کو جمع کر کے اس کا مفرد عدد حاصل کر لیں اسی طرح تاریخ پیدائش اور ماہ پیدائش کی اعداد جمع کر کے مفرد عدد حاصل کر لیں اس کے بعد اس عدد کو سال کے مفرد عدد میں جمع کر لیں اگر مجموعہ ۹ سے زیادہ ہے تو اس کا مفرد عدد حاصل کر لیں اس طرح جو عدد حاصل ہوگا وہ اس سال کا آپ کا ذاتی عدد ہوگا۔

یاد رہے کہ یہ طریقہ اور تیکنیک صرف اسی سال کے لئے نہیں ہے بلکہ یہ طریقہ کسی بھی سال کے لئے آپ کی رہنمائی کر سکے گا۔

### کیا آپ کا اس سال کا ذاتی عدد "چھ" ہے؟

دانشمندوں کا کہنا ہے کہ "آدمی کو تنہا نہیں رہنا چاہیئے۔" اس نصیحت اور مشورے کا اطلاق عورتوں پر بھی ہوتا ہے۔ چنانچہ ذاتی عدد "چھ" کا سال اکثر تنہا اور مجرد افراد کے لئے تنہائی کا خاتمہ لاتا ہے۔ آپ ذاتی عدد چھ کے سال میں رفاقت اور گھریلو زندگی کی اس شدت سے خواہش کرنے لگتے ہیں کہ اتنی شدت سے یہ خواہش آپ نے پہلے نہیں کی ہوگی۔ یہ عدد نجی اور کاروباری دونوں طرح کے کاموں کو روک کے گھر اور گھریلو زندگی کو مستحکم، پائیدار اور مستقل بنانے کی موافقت کرتا ہے۔ لہذا اس سال اگر آپ کا ذاتی عدد چھ ہے تو محبت کے حصول کی خواہش اور ہم طبع دوستوں اور ملنے جلنے والوں کے درمیان رہنے کی خواہش اس سال پوری ہونے کا زبردست امکان ہے زندگی کے محبت کرنے والے پہلو پر دباؤ پڑے گا۔ لہذا ایسے دوستوں کو تلاش کریں جو آپ کی دلچسپیوں اور فاضل اوقات کے مشاغل میں آپ کا ساتھ دے سکیں۔

اگر اس سال آپ کا ذاتی عدد چھ ہے تو یہ سال گھریلو لحاظ سے اہم ثابت ہوگا۔ ذمہ داریوں میں اضافہ ہوگا۔ کوئی رشتہ دار جو آپ کو بے حد عزیز ہے یا کوئی عزیز دوست جس سے ذہنی اور روحانی وابستگی ہے وہ اس سال زندگی میں اہم کردار ادا کر سکتا ہے۔

اس سال یہ محسوس کریں گے کہ آپ کو آرام کی ضرورت ہے اور یہ آرام آپ گھریلو ماحول ہی میں کرنا چاہیں گے۔ گھر میں نئی تصاویر لگا کر یا سامان کی ترتیب بدل کر نیا پن پیدا کریں۔ کیونکہ اس سے بھی آپ کو خوشی ملے گی۔ اس سال آپ کو کسی قریبی دوست یا رفیق کی شدید ضرورت محسوس ہوگی۔ یعنی یہ کہا جائے تو بے جا نہ ہوگا کہ اس سال آپ پر محبت کے اظہار کا خبط سوار ہوگا۔

اس سال اگر آپ کا ذاتی عدد چھ ہے تو آپ زیادہ وقت اور روپیہ اپنے گھر پر صرف کرنا چاہیں گے اپنے گھر کی ازسرنو آرائش کریں بشرطیکہ آپ ایسا کرنے کے مجاز ہوں۔ مستقل طور پر گھر کے قیام کے سلسلے میں آپ یا تو گھر بنوائیں گے یا خریدیں گے۔ اگر آپ کا ذاتی عدد چھ ہے تو اس سال تعمیرات کا کام آپ کے لئے منافع بخش ثابت ہوگا۔

وہ افراد جن کا ذاتی عدد چھ اور وہ آرٹسٹ ہیں۔ یعنی مصور ہیں یا ڈرامے اور موسیقی کی دنیا سے متعلق ہیں تو ان کے لئے یہ سال موافق ثابت ہو گا۔ خاص طور پر وہ بچے جن کا ذاتی عدد چھ ہے وہ اس سال اسکول میں نہ صرف پڑھائی میں نمایاں کامیابی حاصل کریں گے بلکہ نصابی سرگرمیوں میں بھی نمایاں رہیں گے۔ چنانچہ اپنے بچوں کو صلاحیتوں کے اظہار کا پورا پورا موقع فراہم کریں۔

لیکن اس کے ساتھ ہی ساتھ کچھ دلچسپ کام بھی کرنے پڑیں گی۔ مثلاً بجٹ کو متوازن رکھنے کو کوشش کرنی پڑے گی۔ مگر یہ یاد رکھئے کہ جو بھی معاہدہ کریں وہ زبانی نہیں بلکہ تحریری ہونا چاہیئے۔ اس لئے کہ زبانی معاہدے جہاں شادی یا طلاق کا سبب بن سکتے ہیں وہیں دوستی اور ادرا کی معاملات میں بھی تبدیلیاں لا سکتے ہیں۔ لہذا بہتر ہے کہ کاروباری اور گھریلو مسائل کو حل کرنے کے لئے

سوچ سمجھ کر قدم اُٹھائیں اور ہر کام تحریری ہونا چاہیئے۔

زندگی پر انسانی تعلقات کا گہرا اثر پڑتا ہے اور خاص طور پر ذاتی عدد ''چھ'' کا سال انسانی تعلقات سے بے انتہا متاثر ہوتا ہے۔ آپ کی نفسیات عقلمندانہ اور عملی رویہ اختیار کرتی ہے لیکن کوئی ایک فرد شاید وہ شریک زندگی ہو گا وہ آپ کو ضرور ناراض کرے گا ایسا بعض اوقات ایسے موقع پر ہوگا جس کی آپ کو بالکل توقع نہ ہوگی۔ لہذا آپ کے ذہن اور دل کو ہر قسم کے حالات کا سامنا کرنے کے لئے تیار رہنا چاہیئے اور آپ کا مقصد یہ ہونا چاہیئے کہ ازدواجی زندگی برقرار رہے۔

## ذاتی عدد "چھ" کے سال کے منفی پہلو

محض اس وجہ سے کہ آپ اکیلے یا تنہا ہیں تو روتے بسورتے رہتے ہیں۔ رونا اور فریاد کرنا بند کر دیں۔ منفی رویئے سے پرہیز کریں کیونکہ اس کی وجہ سے آپ ہمہ وقت دوسروں کی خامیوں کی تلاش میں مصروف رہا کریں گے۔ کسی بھی بات کو بڑھا چڑھا کر بیان نہ کریں۔ برتری یا حاکمیت نہ جتائیں ورنہ دشمن پیدا ہو جائیں گے۔ مردم بیزاری اور اپنے آپ کو نیکوکار اور پارسا ظاہر کرنا ایسی کمزوریاں ہیں جن سے اس سال لازمی طور پر بچیں۔ دوستوں ملنے چلنے والوں اور خاندان کے افراد کے درپے نہ رہیں۔ گھریلو ذمہ داریوں کی وجہ سے آہ وزاری اور ہائے ہائے نہ کریں بلکہ زندگی کے روشن پہلوؤں کو بھی سامنے رکھیں۔

## ذاتی عدد "چھ" کے سال کیلئے حکیمانہ اقوال

ہر کام عقلمندی سے اور خوشی خوشی انجام دیں۔

## کیا آپ کا اس سال کا ذاتی عدد "سات" ہے؟

یہ سال آزادی کا سال ہوتا ہے۔ لہذا اس سال اگر آپ کا ذاتی عدد سات ہے اور آپ اس قابل ہیں کہ چھٹیاں لے سکیں تو چھٹیاں لے کر آرام کریں اس سال آپ کی خواہش یہ ہو گی کہ سارے ہنگاموں سے سارے لوگوں سے دور الگ تھلگ اور تنہا رہیں۔ چنانچہ لوگوں سے الگ تھلگ رہ کر ذہنی سوچ بچار آپ کو بے حد لطف دے گی۔ یہ سال شور وغل اور اودھم مچانے والی تقریبات کی موافقت میں نہیں ہے۔ اس لئے کہ اس سال ایسی تقریبات کا انعقاد یا ان میں شرکت محض وقت اور ذہنی قوت ضائع کرنے کے مترادف ہوگا۔

ذاتی عدد سات کے سال میں دنیا کے ہنگاموں اور شور وغل سے دور رہنے کی خواہش اس قدر شدید ہوتی ہے کہ آپ ہر وقت گھر میں تنہا رہنے کی خواہش کرنے لگیں گے۔ گھر میں مسلسل رہتے ہوئے کئی دن گزرنے کے بعد بھی آپ باہر نکلنا نہ چاہیں گے۔

یہ سال ذاتی تجزیئے کے مواقع بھی لاتا ہے اپنی صلاحیتوں، ذہنی قوتوں اور عادات و اطوار کا تجزیہ کریں اور ماضی میں جو غلطیاں سرزد ہو چکی ہیں ان کو درست کریں۔ یا ایسے ذرائع اور طریقے تلاش کریں جن کی مدد سے اپنی صلاحیتوں کو منفعت بخش طریقے پر استعمال کر سکیں۔ اس کے ساتھ ہی ساتھ کسی اہم اور قیمتی مقصد کے حصول کے لئے ثابت قدمی سے کوشش کریں۔

اس سال اگر آپ کا ذاتی عدد ''سات'' ہے تو یہ سال رومانی تجربات بھی لائے گا۔ محبت کے کچھ جذبے روح کی پرورش کریں گے جس کی وجہ سے تخلیقی سرگرمیوں کی بھی حوصلہ افزائی ہوگی اور گرد کا ماحول کسی قدر غیر رسمی ہوگا۔ سوشل یا کلچرل معیار یکساں نہ ہوں گے۔ اس کے علاوہ کوئی تیسرا شخص قانونی بنیادوں پر سنگ راہ ثابت ہوگا۔ اور یہ تعلق کم از کم اس سال کے خاتمے تک بالکل خفیہ رہے گا۔ اس کے بعد آنے والے سال میں یہ رکاوٹ یا تعلق ایک رسمی تعلق میں تبدیل ہو جائے گا۔ اس طرح بالکل معجزانہ انداز میں رکاوٹ دور ہو جائے گی۔

یہ سال معاشی اور کاروباری وسعت کے لئے غیر موافق ثابت ہوگا۔ جبکہ انعامی اسکیموں میں حصہ لینے کے لئے موافق ثابت ہوگا۔ جبکہ دوسری جانب وہ افراد جو ادیب اور مصور ہیں یا لیبارٹری میں ریسرچ کا کام کرتے ہیں یا تخلیقی ذہن رکھتے ہیں۔ ان کے لئے موافق ثابت ہوگا۔ کیونکہ نئے خیالات انہیں ملیں گے اور ان کے ذہن میں آئیں گے۔

ذاتی عدد سات کا حامل سال عموماً تحائف لاتا ہے۔ یہ تحائف عموماً ایسے ہوتے ہیں کہ جن کے حصول کے لئے خود آپ کے کوئی کوشش نہیں کی ہوتی۔ مثلاً ترکہ، وراثت اور ایسے معاملات کے ذریعے روپیہ حاصل ہوتا ہے جو عدالت سے باہر رہ کر حل کئے جاتے ہیں۔

یہ سال چھٹیاں منانے اور سیر وتفریح کے لئے موافق ثابت ہوگا۔ شہر کے ہنگاموں سے دور جا کر چھٹیاں گزارنے کی خواہش ہوگی۔ مگر اس تنہائی میں رہ کر بھی آپ اپنے آپ کو جنت میں محسوس کریں گے۔

تاہم یہ سال کیا کچھ لائے گا یہ ایک راز ہے لہذا آپ اپنے ذہن کو مابعد الطبیعاتی خیالات سے پاک نہ کر دیں۔ بلکہ خود بھی پر اسرار اور قدیم علوم کا مطالعہ کریں۔ خاموشی اور تنہائی آپ کے لئے مفید ثابت ہوگی۔ کیونکہ تنہائی اور خوموشی ہی میں آپ کو کوئی روشنی مل جائے گی۔

## ذاتی عدد "سات" کے سال کے منفی پہلو

یہ سال آگاہ کرتا ہے کہ اس سال ماضی کے دکھوں، مصائب اور غلطیوں کے متعلق سوچ کو مغموم نہ ہوں محض نام ونمود کی خاطر فضول اور بیوقوفانہ کام نہ کریں ماضی کی غلطیوں پر افسردہ رہ کر وقت نہ گزاریں اس لئے کہ جو گزر چکا اسے بھول جائیں۔ جن لوگوں نے آپ کو ناراض کیا ہے انہیں معاف کر دیں اور بھول جائیں اس لئے کہ خود آپ کی غلط نفسیات بھی غلط فہمیوں کا سبب بن سکتی ہے۔

## ذاتی عدد "سات" کے سال کیلئے حکیمانہ اقوال

حقیقت پسند نہیں خوبصورتی اور ہم آہنگی کے لئے اپنے تخیل کو استعمال کریں اور باطنی صلاحیتوں سے آگاہی حاصل کریں۔

# ماہ مئی کے عملیات

## تثلیث شمس و زحل

شمس و زحل کی تثلیث ۱۱ مئی کو دو پہر ۲ بجکر ۱۸ منٹ پر ہے۔ شمس حکام سے متعلق ہے۔ زحل زمین و جائیداد سے متعلق ہے۔ کسی شخص کو اگر زمین و جائیداد کے متعلق افسران سے کام لینا ہے یا زمین و جائیداد کے متعلق مقدمہ چل رہا ہے اور وہ چاہتا ہے کہ کامیابی ہو یا جائیداد کسی نہ کسی وجہ سے ہاتھ سے نکلتی جارہی ہے تو اس کے لئے یہ سعد وقت کام دے گا۔ اس سعد وقت سے فائدہ اٹھانے کے لئے ہم نے ذیل کی آیت کا انتخاب کیا ہے۔

ان الذین یبایعونك انما یبایعون اللہ

عدد اس کے ۴۴۵۷ ہیں۔ نام معہ والدہ کے اعداد لے کر آیت کے اعداد میں جمع کریں۔ ۱۲۰ عدد تفریق کر کے ۴ پر تقسیم کریں اور چار چار کے اضافے سے نقش پر کریں۔ اگر تقسیم سے ایک باقی بچے تو ۱۳ ویں خانہ میں۔ ۲ باقی بچیں تو ۹ ویں خانے میں۔ ۳ باقی بچیں تو ۵ ویں خانے میں ایک کا اضافہ کر کے نقش پر کریں۔ نقش کی چال طالب کے نام کے حرف اول کے عنصر کے مطابق ہوگی۔ مثلاً نام کا پہلا حرف الف ہے تو آتشی چال سے نقش پر کیا جائے گا اگر نام کا پہلا حرف و ہے تو بادی چال سے نقش پر کیا جائے گا۔

اس عمل کو مثال کے ذریعے بھی سمجھا دیتا ہوں۔

مثلاً ایک شخص احمد بن حمیدہ کا مقدمہ جائیداد کے سلسلے میں چل رہا ہے وہ چاہتا ہے کہ افسران اس کے حق میں فیصلہ دیں تو آیت کے عدد لے جو ۴۴۵۷ ہیں۔ پھر احمد بن حمیدہ کے عدد لے جو ۱۲۰ ہیں۔ کل اعداد ۵۸۶۴ ہوئے۔ ۱۲۰ عدد تفریق کئے۔ ۵۷۴۴ ہوئے۔ ۴ پر تقسیم کیا تو ۱۴۳۶ خارج قسمت ہوئے چوں کہ احمد کا سرحرف آتشی ہے اس لئے آتشی نقش پر کیا جو یہ ہے۔

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱۴۳۶ | ۱۴۸۸ | ۱۴۷۶ | ۱۴۶۴ |
| ۱۴۸۰ | ۱۴۶۰ | ۱۴۴۰ | ۱۴۸۴ |
| ۱۴۵۶ | ۱۴۶۸ | ۱۴۹۶ | ۱۴۴۴ |
| ۱۴۹۲ | ۱۴۴۸ | ۱۴۵۲ | ۱۴۷۲ |

میزان ۵۸۴۴

نقش کے چال یہ ہے

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱ | ۱۴ | ۱۱ | ۸ |
| ۱۲ | ۷ | ۲ | ۱۳ |
| ۶ | ۹ | ۱۶ | ۳ |
| ۱۵ | ۴ | ۵ | ۱۰ |

اس چال کے مطابق نقش پر کریں۔ خارج قسمت کے اعداد ۱۴۳۶ کو خانہ اول میں رکھیں۔ پھر چار کا اضافہ کر کے خانہ ۲ میں رکھیں۔ اسی طرح چار چار کے اضافے سے بالترتیب نقش کو پر کرتے چلے جائیں۔

یہ تین نقش لکھے جائیں گے۔ ایک طالب اپنے پاس رکھے گا۔ ایک کو جائیداد میں دفن کر دیا جائے گا۔ ایک کو عنصر کے مطابق استعمال کیا جائے گا چونکہ نقش آتشی ہے اس لئے اسے حرارت میں رکھیں گے۔

اگر نقش بادی ہو تو ہوا میں لٹکایا جائے گا آبی ہو تو بانس کی نلکی میں رکھ کر دونوں طرف موم لگا کر کسی نمی والی جگہ میں رکھا جائے گا۔ اگر نقش خاکی ہو تو اسے زمین میں دبایا جائے گا۔

## تثلیث عطارد و مشتری

یہ وقت ۳ مئی کو صبح ۸ بجکر ۵۸ منٹ پر ہوگا۔ یہ دن اور وقت بے حد سعد ہے۔ یہ وقت حصول علم و کامیابی امتحان، رکاوٹ، شادی بیاہ، ترقی نہ ہونا، حصول ملازمت یا ملازمت میں سعی کا قبول نہ ہونا۔ (بشرطیکہ ملازمت ٹرانسپورٹ یا نوشت و خواند سے متعلق ہو) ان تمام امور کے لئے یہ وقت پر تاثیر ہے اور اس وقت کی روحانیت سے فائدہ اٹھا کر مقاصد حاصل کئے جاسکتے ہیں۔

طریقہ یہ ہے کہ نام طالب معہ والدہ کے اعداد ابجد قمری سے نکالیں۔ پھر اس میں مطلوب کے اعداد بھی شامل کریں۔ مطلوب اگر افسر ہے تو اس کا نام معہ عہدہ لیں اور اگر ترقی ملازمت وغیرہ کوئی مطلوب ہے تو اس کے اعداد لیں اور کل اعداد جمع کر کے اس میں ۳۵ عدد کا اضافہ کر دیں اور ۳ مربع نقش پر کریں پہلے دو لکھے ہوئے دریا میں بہادیں۔ گولیاں بنانے کی ضرورت نہیں۔ تیسرا نقش معطر کر کے موم جامہ کر کے سیدھے بازوں پر باندھ لیں اور نیاز حسب توفیق حضرت خواجہ خضر اور رسول خدا ﷺ کی دلائیں۔ انشاء اللہ مقصد میں ضرور کامیابی ہوگی۔

مثال:۔ طالب احمد دین 'مطلوب ترقی' احمد دین کے اعداد ۱۱۷ ہوئے۔ مطلوب <ترقی> ہے۔ اس کے اعداد ۷۱۰ ہوئے۔ ۳۵ عدد قانون کے اور جمع کئے تو کل اعداد ۸۶۲ ہوئے جس کا نقش یہ بنا۔

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۲۰۸ | ۲۲۱ | ۲۱۸ | ۲۱۵ |
| ۲۱۹ | ۲۱۴ | ۲۰۹ | ۲۲۰ |
| ۲۱۳ | ۲۱۶ | ۲۲۳ | ۲۱۰ |
| ۲۲۲ | ۲۱۱ | ۲۱۲ | ۲۱۷ |

اس نقش کی چال یہ ہے-

| | | | |
|---|---|---|---|
| ٨ | ١١ | ١۴ | ١ |
| ١٣ | ٢ | ٧ | ١٢ |
| ٢ | ١٦ | ٩ | ٦ |
| ١٠ | ۵ | ۴ | ١۵ |

یہ نقش آتشی چال کا ہے- ہر شخص اپنے نام کے حروف اول کے عنصر کے مطابق نقش پر کرے- نقش پر کرنے کا طریقہ یہ ہوتا ہے کہ کل تعداد سے ۳۰ تفریق کریں- باقی کو ۴ پر تقسیم کریں جو حاصل قسمت ہوا سے خانہ نمبر۱ میں رکھ کر نقش کو چال کے مطابق پر کریں-

اس مثال میں کل اعداد ۸۶۲ میں سے ۳۰ منہا کئے تو باقی ۸۳۲ بچے اسے ۴ پر تقسیم کیا تو ۲۰۸ خارج قسمت ہوا- اسے خانہ اول میں رکھ کر ترتیب وار خانوں میں لکھتے گئے- نقش پر ہو گیا- بعض اوقات ۴ پر تقسیم کرنے سے کچھ اعداد باقی بچ رہتے ہیں اگر ایک باقی بچے تو خانہ ۱۳ میں ایک کا اضافہ کردیں- اگر باقی ۲ بچے تو خانہ ۹ میں- باقی ۳ ہوں تو خانہ ۵ میں ایک کا اضافہ کردیں- نقش پر ہو جائے گا-

جو شخص بھی اپنے لئے یہ عمل تیار کرے اپنے نام کے حرف اول کے عنصر کے مطابق نقش پر کرے- اگر کوئی بات سمجھ میں نہ آئے تو خط لکھ کر دریافت کرلیں- کاغذ پر-/۱۷۵۷ روپے ہوگا اور ۱۵ دن قبل لکھیں-

## تثلیث زھرہ وزحل

۳۱ مئی کو ۸ بجکر ۲۵ منٹ رات کو تثلیث پر ہوگی- یہ وقت میاں بیوی کے اندر ہونے والی جدائی یا طلاق کا سدباب کرے گا- جہاں بھی ایسا اندیشہ ہو وہاں یوں کریں کہ نام بیوی معہ والدہ، نام خاوند معہ والدہ کے اعداد میں ۹۱۵۸ عدد شامل کر کے اس کی ایک مخمس پر کریں- ایک نقش سائل کو دیں- دوسرے کو مطلوب کے تکیہ میں رکھ دیں- اس عمل سے کوئی بھی دو فرد جن میں ایک عورت اور مرد ہو اور ان کے تعلقات ٹوٹ رہے ہوں- مثلاً ماں اور بیٹا، بہن اور بھائی وغیرہ وہ بھی فائدہ اٹھا سکتے ہیں- مگر ایسے معاملات میں ۹۱۵۸ عدد شامل نہ کریں- بلکہ ۳۷۹۹ عدد شامل کریں- انشاء اللہ گردش وقت یا حاسدوں کی ریشہ دوانیوں کے باوجود ربط اور تعلق قائم رہے گا-

## تثلیث عطارد وزحل

۱۷ مئی کو صبح ۴ بجکر ۸ منٹ پر ہوگا- وہ شخص جسے کسی علاج سے فائدہ نہ ہوتا ہو اور حکماء اس کے علاج سے عاجز آ گئے ہوں- وہ اس طریقہ کو کرے- خواہ کتنا ہی مریض کیوں نہ ہو- حکم ربی سے شفا پائے گا طریقہ اس کا یہ ہے کہ بیس سیر گندم مریض خود خرید کر لائے کوئی اور نہ لائے گندم پر یہ دعا پڑھے- اگر مریض خود نہ پڑھ سکے تو کسی سے سات بار پڑھوا کر دم کروالے- پھر مریض چت لیٹ جائے اور عامل یا کوئی اور گندم کو مریض کے سر اور سینہ پر آہستہ آہستہ کھنڈوائے پھر اسے مریض اکٹھا کرے اور چار حصے کر کے چاروں درویشوں کو دیدے- انشاء اللہ صحت ہو جائے گی میں نے پہلے بھی اس عمل کو لکھا تھا تو بہت لوگوں نے کیا اور اللہ تعالیٰ نے ہر شخص کو شفا دی- عجیب تحفہ ہے- گندم پہلے سے خرید کرلائی جاسکتی ہے- دم کرنا، کھنڈانا اور اکٹھا کرنا، وقت مقررہ پر ہوگا- دعا یہ ہے-

اللھم انی اسلك باسمائك الذی اذا اسلك به المضطر کشفت ما به من ضرو علت له فی الارض و جعلته خلیفتك علی خلقك وان نصلی علی محمد و ال محمد و ان تعا فنی فی علتی برحمتك یا ا رحم الراحمین -

# زائچہ پیدائش میں عطارد کے احکامات

اگر عطارد خانہ شرف میں ہو تو مولود زیورات، پوشاک اور ہر عمدہ چیز پائے- دولت سے آسودہ رہے- شیریں کلام، شاعر، پسندیدہ نقاش، ہنرمند و معلم ہو- بزرگوں سے بخشش پائے- عورتوں سے زیادہ موافقت رکھے- اگر عطارد خانہ ہبوط میں ہو تو مولود بے زار اور تہی دست ہو- غیروں کے مال سے حاجت روائی کرے- فقیروں سے صحبت رکھے تماشہ بین ہو-

اگر عطارد صاحب خانہ ہو تو مولود عالم اور دولت مند ہو-

اگر عطارد خانہ وبال میں ہو تو مولود افعال ناشائستہ کرے- بھائیوں سے مخالفت رکھے-

اگر عطارد ا، ۴، ۷، ۱۰ میں ہو تو مولود کا پیشہ معلم گیری ہو اور اسی سے روزی کمائے-

اگر عطارد مائل وتد میں یعنی ۲، ۵، ۸، ۱۱ میں ہو تو دانا ہو- ہمیشہ خوش رہے اور ہر ایک سے بالاتر ہو-

اگر عطارد خانہ درست میں ہو تو مولود صاحب جمال دولت ہو-

اگر عطارد خانہ دشمن میں ہو تو مولود نامرد، مخنث ہو، کار ہائے ناشائستہ کرے، مفلس ہو-

عطارد بارہ گھروں میں

اگر عطارد طالع میں ہو تو مولود قد آور، نوشت وخورند میں مشاق، عالم و عاقل و عزیز و آہستہ گو، خوش شکل سلیم طبع، شیریں کلام ہو، جامہ سبز کو دوست رکھے اور کوئی اس سے مخالفت نہ کرے-

اگر عطارد خانہ ۲ میں ہو تو ہمیشہ تلاش و جمع کرنے، مال وغلہ کے مستعد رہے، بخشش کرنے والا ہو، ہر مقام پر غالب رہے- کوئی اس کا بدخواہ نہ ہو-

اگر عطارد خانہ ۳ میں ہو تو مولود دروغ گو ہو- کوئی کام اس سے صحیح واقع نہ ہو جو کام کرے کسی کو پسند نہ آئے اور بدی اس کی سب پر آشکارا ہو جائے-

اگر عطارد خانہ ۴ میں ہو تو مالدار، راست گو پرورش کنندہ قبیلہ و اقارب کا ہو- انواع و اقسام کی غذا ملے-

اگر عطارد خانہ ۵ میں ہو تو صاحب اولاد ہو بشرطیکہ کسی نحس ستارہ سے قران یا نظر نہ ہو-

اگر عطارد خانہ ۶ میں ہو تو اس کے دشمن دوست ہو جائیں بشرطیکہ کسی نحس ستارہ سے قران نہ ہو-

اگر عطارد خانہ ۷ میں ہو تو عمر دراز، نیک ظرف ہو، ہمیشہ نفیس پوشاک اور عمدہ مکان رکھے- بشرطیکہ کسی دوسرے نحس ستارے سے قران نہ کرے اور رجعت میں نہ ہو-

اگر عطارد خانہ ۸ میں ہو تو خوف و ہلاکت سے دوچار رہے مگر کوئی آزار نہ ہو- البتہ فربہ اقدام اور فعل ناشائستہ رکھے-

اگر عطارد خانہ نو میں ہو تو نیک بخت صاحب اقبال کریم وسخی ہو- بشرطیکہ قوی ہو یا قوی ستارہ سے ہم قران ہو- اگر نحس ستارہ سے قران کرے تو کم بخت ہو-

اگر عطارد خانہ ۱۰ میں ہو تو مولود نیک نام، امراء کے قریب صاحب رتبہ و ہر دل عزیز ہو- اس کے بہت دوست ہوں- جو ارادہ کرے پورا کرے-

اگر عطارد خانہ ۱۱ میں ہو تو مالدار، دیندار، نیک نام، عاقل، عمر دراز، خوش غذا ہو ملازم رکھے-

اگر عطارد خانہ ۱۲ میں ہو تو شریں زبان و کاہل ہو اگر نحس ستارہ سے قران ہو تو اس کے برعکس نتائج ہوں-

اگر عطارد خانہ ۲، ۳، ۴، ۸، ۱۰، ۱۲ میں ہو تو سعد ہوتا ہے- اگر خانہ ۱، ۵، ۷، ۹، ۱۱ میں ہو اور نحس ستارہ سے ہم قران ہو تو ناقص ہوتا ہے-

# علم النفس

یہ علم فقراء حکماء اور مرتاض آدمیوں کے لئے مخصوص ہے- عابد زاہد لوگ اپنی سانس مقید کر کے (حبس دم) طرح طرح کے کمالات حاصل کر لیتے ہیں- سانس ایسی بجلی ہے جس کو باقاعدہ ضبط کرنے سے بہت سی پوشیدہ قوتیں ظاہر ہوجاتی ہیں- حبس دم مشاق اصحاب کی گنتی ہمیشہ محدود رہی ہے اور فی زمانہ تو تقریباً معدوم ہے- لیکن حقیقتاً یہ علم بہت ہی مفید ہے- بعض اصحاب نے حبس دم کے ذریعہ اپنی حیات کو سینکڑوں سال تک پہنچا دیا تھا اور ایسا ہونا تجربہ سے ثابت ہے- تجربہ کیا گیا ہے کہ ایسے لوگ جن کو سانس کی تعداد زیادہ خرچ کرنے کی محنت کرنی پڑتی ہے- جیسے پہلوان، عموماً ان کی عمر کم ہوتی ہے- اور یہ فلسفہ خلاف شریعت بھی نہیں- اللہ تعالیٰ نے انسانی حیات کی تعداد سانسوں کے شمار پر رکھی ہے- سالوں یا مہینوں کے شمار پر نہیں- سال تو ہر قوم کے چھوٹے بڑے ہوتے ہیں- اللہ تعالیٰ نے ہر شخص کی حیات کا قوی و قلیل ہونا سانس کی قلت و کثرت پر منحصر کیا ہے-

روحانی دنیا میں علم النفس کے جس حصہ سے ہمارا تعلق ہے وہ کچھ اور مقصد رکھتا ہے اور اس کو بیان کرنا یہاں ضروری ہے- واضح رہے کہ انسان کا سانس ایک تھرمامیٹر ہے جس سے اکثر ہونے والے واقعات کا پتہ چلتا ہے- چونکہ یہ قدرتی تھرمامیٹر ہے- اس لئے اس میں غلطی نہیں ہوسکتی- سوائے اس کے کہ انسان اپنے محدود اور ناقص علم کی بدولت خود نتیجہ نکالنے میں غلطی کرے- آپ نے کبھی غور کیا ہو یا نہ کیا ہو تو اب غور کریں کہ آپ کا سانس کبھی ایک حال پر قائم نہیں رہتا- کبھی دونوں نتھنوں سے سانس جاری ہے کبھی داہنے سے کبھی بائیں سے- لیکن یہ تینوں حالتیں اضطراری نہیں- بلکہ یہ تغیر و تبدل ایک خاص نظام کے ماتحت ہوتا رہتا ہے- اس نظام کو اگر تفصیلی طور پر سمجھ لیا جائے تو اس سے واقعات حادثات، کامیابی، ناکامی، بیماری، تندرستی اور تسخیر وغیرہ کے کام ہم اتنی آسانی سے لے سکتے ہیں کہ کسی اور ذریعہ سے ممکن نہیں-

دایاں سانس جو چلتا ہے یہ گرم سانس ہے اس کا تعلق سورج سے ہے- بایاں سانس جو چلتا ہے- یہ سرد سانس ہے- اس کا تعلق قمر سے ہے- تم اپنا ایک نتھنا بند کر کے ہوا کو اس سے خارج کرو- پھر دوسرے کو بند کر کے خارج کرو- ہوا کی کمی بیشی سے یہ معلوم ہوجائے گا کہ سانس شمسی چل رہا ہے یا قمری، یہ سانس ہر گھنٹہ بعد بدلتے رہتے ہیں-

اس علم کو ہندو یوگی علم سردوہا کہتے ہیں اور مسلمان صوفی پاس انفاس کے طریقے اسی علم کے تحت کرتے ہیں- یہ وہ زبردست علم ہے- جس کا مقابلہ کوئی جادو بھی نہیں کرسکتا- اس میں سب سے بڑی خوبی یہ ہے کہ اس کے اصول نہایت سادہ ہیں ایک کم تعلیم یافتہ اور تھوڑی سمجھ کا آدمی بھی اگر چاہے تو بغیر کسی قسم کے خطرہ کے چندروز کی مشق سے عامل بن سکتا ہے- اس علم میں وہ طاقت ہے جس کے ذریعہ سے آدمی ہمیشہ جوان رہ سکتا ہے اور بوڑھا نہیں ہوسکتا- بلکہ حد اس علم کی یہاں تک ہے کہ انسان موت کا مقابلہ بھی کرسکتا ہے- یہ وہ قدرتی اور حیرت انگیز طاقت ہے جس کی تاثیر سے جسم میں تقویت چہرہ پر روشنی اور مستقبل کے حالات معلوم کئے جاسکتے ہیں- سوالات کا فوراً جواب دیا جاسکتا ہے اس طاقت کے پیدا کرنے میں عامل جس قدر دلی شوق اور توجہ کامل سے مشق کرتا جائے گا- اسی قدر اس کے اندر روحانی طاقت بڑھتی جائے گی- یہاں تک کہ روشن ضمیر ہوجاتا ہے اس کے اندر کافی روشنی

